(۱۷) دل عاشق میں کرے کیوں کہ نہ آنسو سوراخ
اسی الماس سے جاتا ہے یہ بیندھا گوہر

(۱۸) ذوق موقوف کر اندازِ غزل خوانی کو
ڈھونڈ اس بحر میں اب تو کوئی اچھا گوہر

(۱۹) غوطہ دریائے سخن میں ہے لگانا بہتر
آگے تقدیر سے خرمہرہ ملے یا گوہر

(۲۰) اثرِ مدح سے اس خسروِ دریادل کے
گر سخن قابلِ گوشِ دلِ دانا گوہر

(۲۱) وہ بہادر شہِ غازی کو برنگِ نیساں
روز برسائے ہے ابرِ کرم اس کا گوہر

(۲۲) جشن سے اس کے ہے اک فیض کا دریا جاری
بہتے پھرتے ہیں برنگِ کفِ دریا گوہر

(۲۳) زیور آرا ہو اگر آج چمن میں گل و سرو
بیضۂ قمری و بلبل ہو عجب کیا گوہر

(۲۴) پہنچے گر گوشِ صدف تک یہ نویدِ عشرت
اتنا بالیدہ بخود ہو کہ ہو مینا گوہر

(۲۵) کہتا ہے قطرۂ نیساں بھی کہ اس دور میں کاش
ہوتا میں دانۂ انگور نہ ہوتا گوہر

(۲۶) جدول آب میں کثرت سے حبابوں کے بھبے
مانگ میں مثل بت خویشتن آرا گوہر

(۲۷) ٹوٹتا ہے کشمکشِ عیش سے جو صبح کا ہار
بکھرے شبنم سے ہیں گلزار میں کیا کیا گوہر

(۲۸) گلِ بشگفتہ میں یہ قطرۂ باراں سے بہار
بھر دیئے درج یاقوت میں گویا گوہر

(۲۹) موجِ گوہر میں بھی ہے طرزِ تبسم پیدا
کوئی دم میں روشِ غنچہ ہنسے گا گوہر

(۳۰) رخِ گلرنگ پہ ساقی کے عرق کا قطرہ
کیا تماشا ہے کہ بن جائے ہے مونگا گوہر

(۳۱) قطرۂ آب لطافت سے ہے ٹپکا پڑتا
گوشِ خوبانِ سمنبر میں مصفّا گوہر

مدح حاضر ہیں کروں میں کوئی مطلع تحریر
(۳۲) آج ہی خامہ مرا منہ سے اگلتا گوہر

مطلع

آج وہ دن ہے کہ اے خسروِ والا گوہر
(۳۳) کوہ دبے نظر تجھے لعل تو دریا گوہر

(۳۴) بحر و بر میں ہے شہا تیری مہیائے نثار
سیم سے زر تلک اور لعل سے لے تا گوہر

(۳۵) ہو ترے فیض قدم سے جو زمیں گوہر خیز
ہو نصیب صدف نقش کف پا گوہر

(۳۶) مشتری کہتے ہیں جس کو وہ اٹھالایا چرخ
ٹوٹ کر جو تیرے سمرن سے گرا تھا گوہر

(۳۷) صبح اقبال سعادت کا ستارہ چمکا
جو ترا طرۂ دستار کا چمکا گوہر

(۳۸) تیرے آویزۂ بزیج کا اے قبلۂ خلق
صاف قندیل در مسجد اقصا گوہر

(۳۹) حلب خلق میں ہے سینہ ترا آئینہ
عدن علم میں ہے قلب مصفّا گوہر

(۴۰) پرورش دیوے چمن کو جو ترا ابر کرم
موتیا میں عوض غنچہ ہو پیدا گوہر

(۴۱) ماہ گہنے کے لئے ہے نہ کہ گہنے کے لئے
تیرے کنٹھے کا کہوں کیا اسے زیبا گوہر

(۴۲) دُر فشانی سے تری اتنے گہر ہیں ارزاں
لکھتے ہیں نسخۂ مفلس میں اطبا گوہر

(۴۳) عکس سے نیر اقبال کے دریا میں ترے
اے محیط کرم دجود کے یکتا گوہر

ق

(۴۴) آب گوہر ہو تہِ آب یہ اعجاز نما

کفِ دریا کو بنائے یدِ بیضا گوہر

(۴۵) کوہ کا زہرہ کرے آب تری ہیبتِ عدل

گریہ سن پائے کہیں سنگ نے توڑا گوہر

(۴۶) طبعِ نازک پہ تری بارِ گہر ہو جو گراں

پوستِ بیضۂ ماہی سے ہو ہلکا گوہر

(۴۷) آبِ دریائے کرم سے جو ہو تیرے سیراب

ابر مردہ سے برسنے لگیں کیا کیا گوہر

(۴۸) آج محفل میں تری وہ گہر افشانی ہے

لگن شمع میں ہیں آنسوؤں کی جا گوہر

(۴۹) دستِ فراش میں جاروب ہے ریشِ فرعون

فرش پر تیلیوں میں الجھے جو صدہا گوہر

(۵۰) تیرے دورانِ حفاظت میں کہاں رنج و گزند

حق میں بیمار کے بتخالہ ہے لب کا گوہر

(۵۱) افعی زلف کے کاٹے کو ہے جوں مہرۂ مار

گوشِ خوبانِ سمنبر میں مصفا گوہر

(۵۲) سینہ صافی کا تری ایک ہے نقشہ دریا

دلِ روشن کا ترے ایک نمونہ گوہر

(۵۳) فقرۂ خنک ترا ایسا برنگِ شفاف
روبرو جس کی صفائی کے ہو میلا گوہر

(۵۴) غرق دریائے جواہر میں ہے وہ کوہِ گراں
گلِ ہیں مہندی کے جھڑاں لعل پسینا گوہر

(۵۵) پیل تیرا ہے بلندی میں فلک سے افزوں
جھول میں جس کے ہیں انجم سے زیادہ گوہر

(۵۶) لے کے خُرطوم میں جو آب ہو وہ قطرہ فشاں
دیوے جوں ابرِ بہاراں ابھی برسا گوہر

(۵۷) ہے ترے قطرۂ پیکاں سے دمِ بارش تیر
جگرِ چاکِ عدو میں صدف آسا گوہر

(۵۸) تیرا نیزہ ہے وہ طائر عوض دانہ کے
مہرۂ پشت سے دشمن کے ہے چنتا گوہر

(۵۹) شعلۂ برقِ غضب سے ترے شاہاتہ آب
مثل مریخ ہر اک سرخ ستارہ گوہر

(۶۰) مہر داروں میں ہے دربار کے گر نام عقیق
آبداروں میں ہے سرکار کے ادنیٰ گوہر

(۶۱) گرجے گردوں کی طرح سے وہ باآوازِ مہیب
جوہری جس کو کہ بتلائے ہے گرجا گوہر

(۶۲) ہو تری کلکِ کرم جب کہ شہا گوہر بار
جیبِ محتاج کے دامن میں ہو نقطہ گوہر

(۶۳) نقطۂ قافِ قلم سے جو ہو تیرے ہمسر
قاف تک قاف سے ہو بیضۂ عنقا گوہر

(۶۴) سینہ صافی سے تری ہووے صفا ایسی عام
دلِ کافر میں بھی ہو خالِ سویدا گوہر

(۶۵) ہو جو روشنگرِ عالم ترا نورِ دانش
موے چینی میں پرویا کرے اعمیٰ گوہر

(۶۶) خسروا میں جو کہوں سب ترے اوصاف تکو
تو سدا موںھ سے مرے پھول جھڑیں یا گوہر

(۶۷) ذوقؔ کرتا ہے دعائیہ پر اب ختمِ سخن
تا کہ ہو سنگ سے لعل آب سے پیدا گوہر

(۶۸) تار ہے پنجۂ خورشید پہ ہر روز طلا
تا گرہ میں رکھے شب عقدِ ثریا گوہر

(۶۹) دانۂ انجم گردوں سے پروئے جب تک
رشتۂ کاہ کشاں میں شبِ یلدا گوہر

(۷۰) جب تلک جوشِ بہاراں سے ہوائے دمِ صبح
ٹانکے شبنم سے سرِ دامنِ صحرا گوہر

(۷۱) ہر برس جشن ترا تجھ کو مبارک ہووے

برسیں نیسانِ کرم سے ترے شاہا گوہر

(۷۲) دوستوں کو ہو ترے گنجِ گہر روز نصیب

ہو نہ جز اشک بسرِ دامنِ اعدا گوہر

# قصیدہ نمبر ۵

یہ قصیدہ ذوقؔ نے بہادر شاہ ظفرؔ کی تخت نشینی کی تقریب کے لئے کہا تھا۔

(۱) ہے آج جو یوں خوشنما نورِ سحر رنگِ شفق

پرتو ہے کس خورشید کا نورِ سحر رنگِ شفق

(۲) یہ جوش نسرین و سمن یہ لالہ و گل کا چمن

گلشن میں گویا چھا گیا نورِ سحر رنگِ شفق

(۳) ہر سروِ قد غنچہ دہن زیبِ چمن شانِ چمن

ہر سیمبر گلگوں قبا نورِ سحر رنگِ شفق

(۴) افشاں جبیں پر سر بسر مہتاب و انجم جلوہ گر

اور گورے ہاتھوں میں حنا نورِ سحر رنگِ شفق

(۵) لب پر تبسم ہے کہ ہے جوش بہار و موجِ گل

دندانِ پا نخوردہ ہیں یا نورِ سحر رنگِ شفق

(۶) ہر مجمعِ پیر و جواں ایک طرفہ مشرق ہو گیا
روشن دل و رنگیں ادا نورِ سحر رنگِ شفق

(۷) جامِ بلوریں میں ہے یوں عکس شراب لالہ گوں
ہو جیسے کیفیت فزا نورِ سحر رنگِ شفق

(۸) حسنِ گلِ مہتاب نے جوشِ گلِ سیراب نے
کیا باغ میں چمکا دیا نورِ سحر رنگِ شفق

(۹) دیکھے چمن میں برگِ گل آلودۂ شبنم جو کل
خجلت سے پانی ہو گیا نورِ سحر رنگِ شفق

(۱۰) ہے شوق کو بالیدگی ہے ربط کو چسپیدگی
کس رنگ ہوں مل کر جدا نورِ سحر رنگِ شفق

(۱۱) ساقی مئے عشرت سے بھر ساغر کہ ہے اس رنگ پر
آب و ہوا جائے فضا نورِ سحر رنگِ شفق

(۱۲) جشنِ بہادر شاہ ہے روزِ علو جاہ ہے
ہے اس لئے بہجت فزا نورِ سحر رنگِ شفق

(۱۳) وہ خسروِ روشن گہر جس کو خجل ہوں دیکھ کر
ماہ و ثریا و سہا نورِ سحر رنگِ شفق

(۱۴) اک صاف مطلع میں لکھوں اور وہ ثنا سے رنگ دوں
ہوں دیکھ کر غرقِ حیا نورِ سحر رنگِ شفق

## مطلع

(۱۵)
روکش ہو تیرے رخ سے کیا نورِ سحر رنگِ شفق
ذرّہ ہے تیرے فیض کا نورِ سحر رنگِ شفق

(۱۶) اے آفتابِ عزوشاں تیری جبیں سے ہے عیاں
نورِ یقیں رنگِ حیا نورِ سحر رنگِ شفق

(۱۷) روشن بیانی سے تری رنگیں کلامی سے تری
شرمندہ ہوتا ہے سدا نورِ سحر رنگِ شفق

(۱۸) وہ سیمگوں ایواں ترا وہ سائباں رنگیں کھنچا
لیں وام اسب جس سے صفا نورِ سحر رنگِ شفق

(۱۹) فانوسِ شیشہ لعل گوں روشن تری محفل میں یوں
گویا کہ شیشہ میں بھرا نورِ سحر رنگِ شفق

(۲۰) انصاف نے تیرے شہا سیماب و آتش کو کیا
یوں جمع جیسے ایک جا نورِ سحر رنگِ شفق

(۲۱) تیری امان و حفظ سے ہو جائے حق میں شمع کے
نارِ خلیل آبِ بقا نورِ سحر رنگِ شفق

(۲۲) خورشید تجھ سے فیض کو پہنچے تو مشرق میں نہو
جز ذرّہ لعل بے بہا نورِ سحر رنگِ شفق

(۲۳) جس پر کہ تو ہووے غضب ہو اس کے حق میں کیا عجب
سیلِ فنا برقِ بلا نورِ سحر رنگِ شفق

(۲۴) شمشیر کی تیری چمک خونِ عدو سی یک بیک
دکھلائے ہے روزِ وغا نورِ سحر رنگِ شفق

(۲۵) پیکاں ترا الماس گوں منھ سرخ سوفاروں کریوں
گویا لگا کر پر اڑا نورِ سحر رنگِ شفق

(۲۶) جلوہ ہے تیری مہر کا شعلہ ہے تیرے قہر کا
ہے جس کو عالم جانتا نورِ سحر رنگِ شفق

(۲۷) اسپ حنا بستہ ترا وہ نقرہ خنگ بادپا
غیرت سے جس کی اڑ گیا نورِ سحر رنگِ شفق

(۲۸) اب ذوق کی ہے یہ دعا جب تک رہے شاہنشہا
خورشید و مہ ارض و سما نورِ سحر رنگِ شفق

ق

(۲۹) جب تک لباسِ دہر کو صابون اور شنجرف ہو
زینت دہِ صبح و مسا نورِ سحر رنگِ شفق

(۳۰) ہر جشن فرخ ہو تجھے اس طرح آب و تاب سے
ہوں تیرے محتاج ضیا نورِ سحر رنگِ شفق

(۳۱) شاہا زمانہ میں ہوتا با آبرو اور سرخ رو
ہو جلوہ گر مشرق سے تا نورِ سحر رنگِ شفق

(۳۲) دشمن کا تیرے منھ ہو فق اور خون سے دل ہوکے فق
دیکھے نہ وہ اس کے سوا نورِ سحر رنگِ شفق

# قصیدہ نمبر ۶

## در مدح ابو ظفر بہادر شاہ

(۱) لا ئا ئیر نگ سے ہے رنگ نئے چرخِ محیل
واہ بگڑا ہے کچھ اس خم میں عجب زنگ سے نیل

(۲) ڈر زمانہ سے وہ عیار ہے یہ ہوش ربا
لاکھ بے ہوشیوں سے جس کی بھری ہے زنبیل

(۳) ہے توکل کا احاطہ وہ عزیمت کا حصار
کہ بجز حفظِ خدا جس کی نہ خندق نہ فصیل

(۴) گم ہوں ظاہر کی خرابی سے صفاتِ اصلی
زنگ دیتا ہے چھپا جوہرِ شمشیر اصیل

(۵) پیشِ دشمن نہ گذر حق سے نہیں سانچ کو آنچ
بلکہ ہے آتشِ نمرود گلستانِ خلیل

(۶) ہوتے سیرت سے ہیں مردانِ دلاور ممتاز
ورنہ صورت میں تو کچھ کم نہیں شہباز سے چیل

(۷) نہیں بے قید علایق کسی عالم میں بزرگ
رسم تحریر میں بھی چھوٹے نہ زنجیر سے فیل

(۸) ہے تہِ خاک بھی قاروں کو سفر حشر تلک
نہیں تا تختِ ثریٰ منزلِ آرام بخیل

(۹) عید یک روز جہاں میں رمضاں ہے یک ماہ
بعد ہے کثرتِ تکلیف کے یاں عیشِ قلیل

(۱۰) کشتِ سبزِ فلکِ دوں سے نہ رکھ چشمِ ثمر
خوشۂ فیض سے بے بہرہ ہے یہ مزرعِ نیل

(۱۱) قابل انسان کی صحبت کے ہے انساں نہ ملک
بن گیا پیشِ نبی صورتِ وحیہ جبرئیلؑ

(۱۲) جتنا خورشید تپے اتنی ہی بارش ہو سوا
ہو وے کیوں کر تپشِ عشق نہ رحمت کی دلیل

(۱۳) عشق کھنچوائے ہے اک زار جفاکش سے بزور
بارِ صد کوہِ الم سب بے عمل جرِ ثقیل

(۱۴) سے لگے نہ چرخ کو گر نالۂ عاشق کی ہوا
دم میں اجزائے دخانی کی طرح ہوں تحلیل

(۱۵) شمع کشتہ کے لئے ہے دمِ عیسیٰ آتش
سوزشِ عشق سے زندہ ہوں محبت کے قتیل

(۱۶) معتبر ہے جو کرے نالۂ دل دردِ اظہار
نالہ ہے دل کی زباں دل ہے موکل یہ وکیل

(۱۷) دل کے ہے ایک ورق میں وہ حقیقت ساری
جس کا اجمال قضا اور قدر سے ہے تفصیل

(۱۸) جی میں ہے اور پڑھوں میں کوئی مطلع ایسا
گوہرِ مخزنِ معنی سے ہو جس کو تاویل

مطلع

(۱۹) کنج حیرت میں کروں علم خموشی تحصیل
یہ عجب مدرسہ ہے جس میں نہ ہے قال نہ قیل

(۲۰) درس توحید سے لوں ایک شفا کا نسخہ
بحث میں علت و معلول کے ہے عقل علیل

(۲۱) جلوہ افروزیِ یک بدرِ دجیٰ ہے اس کو
شمع فانوس سمجھ خواہ چراغِ قندیل

(۲۲) فکرِ بے ہودہ میں کس واسطے ہے تو پابند
کچھ نکال اپنے لئے ذوق نکلنے کی سبیل

ق

(۲۳) خوابِ غفلت سے ہو بیدار کہ آئی پیری
نہیں مہتاب یہ ہے روشنی صبح رحیل

(۲۴) عرصۂ عمر ہے وہ تار کھنچا اور ٹوٹا
کچھ اگر وقت معین کی طرف سے ہو نہ ڈھیل

(۲۵) وہی منزل ہے جہاں ٹھہرے حیاتِ گذراں
کہ پئے راہ فنا کوئی نہ فرسخ ہے نہ میل

(۲۶) مشقِ اندوہ سے اک روز نہیں تو بیکار
تیرے ہفتہ میں نہیں کوئی بھی روزِ تعطیل

(۲۷) غم عصیاں ہے تو ہے رحمتِ غفار وسیع
فکر روزی ہے تو ہے رزق کا رزاق کفیل

(۲۸) ہے تمنائے زر و مال تو سب جائے گا چھوڑ
چھوڑ جانے کو تو کافی ہے فقط ذکرِ جمیل

(۲۹) پھر بہارِ چمنِ عمر میں دلگیر ہے کیوں
سیر کر سیر کہ ہے فرصتِ گلگشت قلیل

(۳۰) مژدۂ عید سے ہے دیکھ تو کیا رنگِ چمن
گل کی رنگیں ہے قبا غنچہ کی رنگیں مندیل

(۳۱) ہوئے آراستہ ہیں آج بدل کر پوشاک
فصل سے باغ تلک باغ سے تا بہ نخیل

(۳۲) نظر آتا ہے برنگِ لب ساغر جو ہلال
ٹپکا پڑتا ہے لبِ مست سے شوقِ تقبیل

(۳۳) گاہ مے خم میں ہے گہ شیشہ میں کیا کیا ہے سیر
روح کرتی ہے کسی مست کی قالب تبدیل

(۳۴) تہنیت خواں ہو تو آج اس شہ دریا دل کا
جس کے نزدیک ہے ایک قطرہ سے کم قلزم و نیل

(۳۵) وہ بہادرشہِ والانسب وپاک گہر
خسروِ چرخ سریر و شہِ خورشید اکلیل

(۳۶) ماہ نو چشم زدن میں مہِ کامل ہو جائے
نظرِ مہر میں ہے اس کے وہ نورِ تکمیل

(۳۷) نورِ معنی سے ہے ہر شکل نتیجہ اس کا
اللہ اللہ رے زہے شکل شہنشاہِ شکیل

(۳۸) مدح حاضر میں پڑھوں مطلعِ روشن ایسا
مطلعِ شمس کو بھی جس کے ہو واجب تبجیل

مطلع

(۳۹) بعد شاہانِ سلف کے تجھے یوں ہے تفضیل
جیسے قرآں پس توریت وزبور وانجیل

(۴۰) تو ہے اس طرح سبب عزت دہِ اولادِ تمر
جیسے موسیٰ شرف افزائے بنی اسرائیل

(۴۱) نور افزائے بصارت ہو اگر تیرا جمال
آئیں آنکھوں سے نظر معنی اللہ جمیل

(۴۲) روئے نیکو پہ ہے مائل تیری خوئے نیکو
کہوں کیوں کر نہ کہ اَلحُسن اِلی الحسن یمیل

(۴۳) ہے جو انسان کے قالب میں ترا نورِ ظہور
برجِ خاکی میں ہے خورشید فلک کی تحویل

(۴۴) دانش آموز ہو گر تربیتِ عام تری
بید مجنوں کو بنا دے ابھی انسانِ عقیل

(۴۵) جوہرِ تیغِ اجل ایک ترے حکم کی نقل
تیر حکمیٔ قضا حکم کی تیرے تعمیل

(۴۶) عہد میں تیرے جو ہو راہِ تعدی مسدود
کھلے فعلِ متعدی سے نہ بابِ تفعیل

(۴۷) تشنۂ ذوق حلاوت ہوں نہ کیوں کر سیراب
تیری شیریں سخنی ہے انھیں شربت کی سبیل

(۴۸) نکتہ چینوں کے لئے نکتہ برجستہ ترا
قابضِ طبعِ رواں ہے روشِ دانۂ سیل

(۴۹) جب ہوں مرغانِ ہوا تیرے نشانِ بندوق
نسرِ طائر کو بھی تو سمجھے ایک اڑتی ہوئی چیل

(۵۰) مہرۂ پشت عدو میں ترا تیرِ صف دوز
رشتۂ مہرۂ تسبیح کی مانند دخیل

(۵۱) طائرِ روحِ عدو کے لئے بہرِ پرواز
تیر کی تیرے صدا جیسے کبوتر کو زفیل

(۵۲) وہ قیامت ہے تری فوج کہ شورِ محشر
دم نہ مارے کبھی سن پائے جو گھوڑوں کی صہیل

——— ق ———

(۵۳) نالۂ بوق کی ہیبت سے رکھے پھونک کے پاؤں
کوچۂ صور سے گزرے جو دمِ اسرافیل

(۵۴) دوں ترے گھوڑے کو کیوں کریں پری سے نسبت
نہ یہ صورت نہ یہ رفتار نہ یہ ڈول نہ ڈیل

ق

(۵۵) گرمِ جولاں وہ کہاں ہو کہ رکھے ہے وسعت
نہ تو میدانِ تصور نہ فضائے تخئیل

(۵۶) عرصۂ معرکہ میں گر تجھے اے شاہ سوار
اس سبکسیر سے منظور ہو کارِ تعجیل

(۵۷) جائے یوں جیسے ہوا سم بھی نہ پانی سے ہو تر
نہ ہو پروا اسے ہے راہ میں تالاب کہ جھیل

(۵۸) کوہِ البرز کو سائے میں دبالے اپنے
ہے وہ اے شاہ فلک رتبہ تری رفعتِ فیل

ق

(۵۹) حملہ آور ہو وہ جس دم توپئے جانِ عدو
اس کی خرطوم ہو دستِ کششِ عزرائیل

(۶۰) تو جو محرابِ عماری میں ہوا جلوہ نما
اس کے دانتوں پہ یہ خرطوم سے سوجھی تمثیل

(۶۱) خانۂ قوس میں خورشید جہاں تاب آیا
دن تو کوتاہ ہوا اور ہوئی رات طویل

(۶۲) نہیں یہ جوش گل و لالہ نکل آیا ہے
داد خواہی کے لئے خاک سے خونِ ہابیل

(۶۳) عدل نے تیرے کیا روئے زمیں کو گلزار
آج تک عدل میں کوئی نہ رہا تیرا عدیل

(۶۴) واسطے دیدۂ بدبیں کے ہے یہ عین صلاح
ہو تری نوکِ سنا سرمہ کوری کو جو میل

(۶۵) تیر برسائے عدو پر جو کماں دارِ قضا
کم نہ فوّارہ سے ہو تیروں کی اس کی سندیل

(۶۶) رہزنِ نطفۂ بدخواہ ہو اوّل ہی قضا
آ سکے پشتِ پدر سے نہ کبھی تا احلیل

(۶۷) محکمہ میں تیرے انصاف کے ہوں ہاتھ قلم
دے اگر بھول کے بھی کوئی سرِ حرف کو چھیل

(۶۸) ذوق کرتا ہے سخن تیری دعا پر کوتاہ
ہو گراں خاطرِ نازک پہ مبادا تطویل

(۶۹) عید ہر سال ہو فرخ تجھے با جاہ و جلال
ہوں قوی پایہ ترے دوست بصد قدرِ جلیل

(۷۰) جو ضلالت سے ہوں گمراہ وہ اے ظلّ خدا
ذل اقدام سے ہوں خاک مزلت پہ ذلیل

---

# قصیدہ نمبر ۷

## در مدح ابوظفر بہادر شاہ

(۱) ساون میں دیا پھر مہِ شوال دکھائی
برسات میں عید آئی قدح کش کی بن آئی

(۲) کرتا ہے ہلال ابروئے پرخم سے اشارہ
ساقی کو کہ بھر بادہ سے کشتیِ طلائی

(۳) ہے عکس فگن جامِ بلوریں سے مئے سرخ
کس رنگ سے ہوں ہاتھ نہ میکش کے حنائی

(۴) کوندے ہے جو بجلی تو یہ سوجھے ہے نشہ میں
ساقی نے ہے آتش سے مئے تیز اڑائی

(۵) یہ جوش ہے باراں کا کہ افلاک کے نیچے
ہووے نہ تمیز کرۂ ناری و مائی

(۶) پہنچی کمکِ لشکرِ باراں سے ہے یہ زور
ہر نالہ کی ہے دشت میں دریا پہ چڑھائی

(۷) ہو قلزم عماں پہ لبِ جو متبسم
تالاب سمندر کو کرے چشم نمائی

(۸) ہے کثرت باراں سے ہوئی عام یہ سردی
کافور کی تاثیر گئی جو زمیں پائی

(۹) سردئ حنا پہنچے ہے عاشق کے جگر تک
معشوق کا گر ہاتھ میں ہے دستِ حنائی

(۱۰) عالم یہ ہوا کا ہے کہ تاثیر ہوا سے
گردوں پہ ہے خورشید کا بھی دیدہ ہوائی

(۱۱) کیا صرفِ ہوا ہے طرب و عیش سے عالم
ہے مدرسہ میں بھی سبقِ صرفِ ہوائی

(۱۲) خالی نہیں مے سے روشِ دانۂ انگور
زاہد کا بھی ہر دانۂ تسبیح ریائی

(۱۳) جو آئینۂ دل ہے وہ عاشق کی بغل میں
گویا کہ ہے مینا سے مئے کاہ ربائی

(۱۴) کرتی ہے صبا آ کے کبھی مشک فشانی
کرتی ہے نسیم آ کے کبھی لخلخہ سائی

(۱۵) تھا سوزنئ خار کا صحرا میں جہاں فرش
سبزہ نے وہاں مخملِ خوش رنگ بچھائی

(۱۶) آرائشِ گلشن کے لئے جامۂ رنگیں
زیبائشِ غنچہ کے لئے تنگ قبائی

(۱۷) ہے نرگسِ شہلا نے دیا آنکھ میں کاجل
برگِ گلِ سوسن نے دھڑی لب پہ جمائی

(۱۸) ابرو پہ کرے قوس قزح وسمہ تو خورشید
سرخی شفق سے کرے ریش اپنی حنائی

(۱۹) رخسارۂ گلچیں کا ہے سرخی سے یہ عالم
جوں وقتِ غضب چہرۂ ترکانِ خطائی

(۲۰) کیا ساغر رنگیں کو کیا جلد مہیا
نرگس نے تو سر سوں ہی ہتھیلی پہ جمائی

(۲۱) ہوتی متحمّل نہیں اک ساغرِ گل کی
شاخِ گل احمر کی نزاکت سے کلائی

(۲۲) اعجاز نوا سنجئ مطرب سے چمن میں
ہر خاک کی ہے نوک زباں شعر نوائی

(۲۳) حیرت کی نہیں جائے کہ دیوار چمن پر
ہر طائرِ تصویر کرے نغمہ سرائی

(۲۴) شاہا ترے جلوہ سے ہے یہ عید کو رونق
عالم نے تجھے دیکھ کے ہے عید منائی

(۲۵) کہتے ہیں مہِ نو جسے ابرو نے وہ تیری
کی آئینۂ چرخ میں ہے عکس نمائی

(۲۶) پرتو سے ترے جام مئے عیش سرِ بزم
لے ساغر جمشید کرے کارروائی

(۲۷) ٹپکے لبِ ساغر سے وہ قطرہ کروی شکل
ہو مثلِ فلک جس میں تماشائی خدائی

(۲۸) کیا علم سمائے ترا سینہ میں فلک کے
دریا کی کہاں ہو سکے کاسہ میں سمائی

(۲۹) پڑھتا ہوں ترے سامنے وہ مطلعِ موزوں
اَحسنتَ کہیں سن کے بہائی و سنائی

مطلع

(۳۰) یوں کرسی زرپر ہے تری جلوہ نمائی
جس طرح کہ مصحف ہو سرِ رحلِ طلائی

(۳۱) رکھتا ہے تو وہ دستِ سخا سامنے جس کے
ہے بحر بھی کشتی بکف از بہرِ گدائی

(۳۲) گمرہ کو ہدایت جو تری راہ پہ لادے
رہزن بھی اگر ہو تو کرے راہنمائی

(۳۳) تا ناخنِ شمشیر نہ ہو ناخنِ تدبیر
دشمن کی تری ہو نہ کبھی عقدہ کشائی

(۳۴) خورشید سے افزوں ہو نشاں سجدہ کا روشن
گر چرخ کرے در کی ترے ناصیہ سائی

(۳۵) عکسِ رُخِ روشن سے ترے جوں یدِ بیضا
کرتا ہے کفِ آئینہ اعجاز نمائی

(۳۶) کرتا ہے تری نذر رسد انقد سعادت
ہے مشتریِ چرخ کی کیا نیک کمائی

(۳۷) اک مرغ ہوا کیا ہے کہ سیمرغ نچھوڑے
گر سر بہوا ہووے ترا تیرِ ہوائی

(۳۸) ہر کوہ اگر کوہِ صفا ہو تو عجب کیا
ہو فیض رساں جب ترے باطن کی صفائی

(۳۹) ہو بلکہ صفا ایسی دلِ سنگ صنم میں
ہر بت میں کرے صورتِ حق جلوہ نمائی

(۴۰) ہر شعرِ غزل میں ترے معنی شفا ہیں
قربان غزل کے ترے دیوانِ شفائی

(۴۱) مانع جو ہوا دست درازی کو ترا عدل
پروانہ کو بھی شمع نے انگلی نہ لگائی

(۴۲) زنجیر میں جوہر کی رہے تیغ ہمیشہ
خون ریز کو ہو عہد میں تیرے نہ رہائی

(۴۳) دیتا ہے دعا ذوق کہ مضمونِ ثنا میں
ہے ذہن رسا گو یہ کہاں اس کے رسائی

(۴۴) ہر سال شہا ہووے مبارک یہ تجھے عید
تو مسندِ شاہی پہ کرے جلوہ نمائی



# فرہنگ

## قصیدہ نمبر (۱)

| صفحہ | شعر نمبر | مصرعہ | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۱ | ، | معتدل | اعتدال رکھنے والی یعنی جس میں افراط و تفریط نہ ہو۔ |
| " | ۲ | ۲ | دارالشفاء | شفا خانہ۔ |
| " | ۳ | ۲ | شاخ شکستہ | ٹوٹی ہوئی شاخ۔ |
| " | " | " | مومیا | ایک دوا جس سے شکستہ عضو جوڑا جاتا ہے۔ |
| " | ۴ | ۱ | سودا | چار خلطوں یعنی خون صفرا۔ بلغم۔ سودا میں سے ایک۔ |
| " | " | " | احتراق | جلن۔ |
| ۱۴ | ۸ | ۱ | تولید | پیدائش۔ |
| " | ۸ | ۲ | ارغوانی | سرخ اور نارنجی رنگ۔ |
| " | ۹ | ۱ | سمیت | زہریلا پن۔ |
| " | ۱۰ | ۱ | جدوار | زہر کا اثر دور کرنے والی دوا۔ |
| " | " | " | زقوم | تھوہر کا درخت جو کڑوا اور زہر دار ہوتا ہے۔ |
| " | ۱۰ | ۲ | حنظل | اندرائن کا پھل۔ |
| " | ۱۱ | ۱ | نیش | زہریلا ڈنک۔ |
| " | " | " | دنبالۂ زنبور | بھڑ کی دم۔ |
| " | ۱۵ | ۱ | ہوالشافی | نسخہ پر اطبا "ہو الشافی" یعنی خدا شفا دے لکھتے ہیں۔ |

| صفحہ | شعر نمبر | مصرعہ | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۱۷ | ۲ | بدرالدجیٰ | چودھویں رات کا چاند جو کہ پورا ہوتا ہے۔ |
| " | ۲۱ | ۱ | تفتیح | کھولنا۔ |
| " | " | ۲ | کرّنا | ایک باجا جسے تُرہی کہتے ہیں۔ |
| " | ۲۲ | ۱ | کوس | بڑا نقارہ۔ |
| " | " | " | نفخ | پُھلاؤ۔ |
| " | ۲۲ | ۲ | امتلا | متلی۔ بدہضمی۔ |
| " | ۲۳ | ۲ | جید الکیموس | زود ہضم اور عمدہ بدن ہونے والی غذا۔ |
| ۱۶ | ۳۳ | ۱ | انتما | زیادہ ہونا۔ |
| ۱۷ | ۳۴ | ۱ | ماءالحیات | وہ پانی جس کے استعمال سے انسان مرتا نہیں۔ |
| " | ۴۰ | ۱ | خوردۂ گُل | پھول کے سرے پر جو چیز زیرہ کی طرح سے لگی رہتی ہے۔ |
| ۱۸ | ۴۷ | ۲ | ثریّا وسہا | ستاروں کے نام۔ |
| " | ۵۰ | ۱ | گنج | ایک قسم کی آتشبازی۔ |
| ۱۹ | ۵۲ | ۱ | بُرج | آتشبازی کی ایک قسم۔ |
| " | ۵۵ | ۱ | شافیٔ مطلق | پوری طرح سے شفا دینے والا۔ یعنی خدا۔ |

# قصیدہ نمبر (۲)

| صفحہ | شعر نمبر | مصرعہ | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|---|
| ۲۰ | ۲ | ۲ | | کسی چیز کا شکل و صورت بغیر عقل میں آنا یہ منطق کی اصطلاح ہے۔ |
| 〃 | 〃 | 〃 | تصدیق | حکم۔ یہ بھی منطق کی اصطلاح ہے۔ |
| 〃 | ۳ | ۱ | علم حصولی | وہ علم جس کی صورت ذہن میں ہو۔ |
| 〃 | 〃 | 〃 | علم حضوری | وہ علم جس کی صورت ذہن میں نہ ہو۔ |
| 〃 | ۴ | ۱ | بدیہی | جس میں دلیل کی حاجت نہ ہو۔ |
| 〃 | ۶ | ۱ | صُور | صورت کی جمع۔ |
| 〃 | ۸ | ۱ | صرف | نام ایک علم کا۔ |
| 〃 | ۸ | ۲ | نحو | نام ایک علم کا۔ |
| 〃 | ۹ | ۱ | منطق | نام ایک علم کا۔ |
| 〃 | 〃 | 〃 | تفوق | فوقیت ۔ برتری۔ |
| 〃 | 〃 | 〃 | ناطقہ | قوتِ گویائی |
| 〃 | ۹ | ۲ | حکمت | نام علم کا۔ |
| 〃 | ۱۰ | ۱ | تصریح | ظاہر کرنا۔ |
| 〃 | ۱۰ | ۲ | توضیح | وضاحت۔ |
| 〃 | 〃 | 〃 | نجوم | ستاروں سے متعلق علم۔ |

| معانی | الفاظ | مصرعہ | شعر نمبر | صفحہ |
|---|---|---|---|---|
| وہ علم جس میں اجرام فلکی۔ زمیں کی گردش اور کشش وغیرہ کا بیان ہے۔ | ہیئت | ۲ | ۱۰ | ۲۰ |
| وہ علم جس میں اجسام کے تغیر و تبدل کا حال درج ہو۔ | طبیعی | ۲ | ۱۲ | ۲۱ |
| بولنے والا۔ | متکلم | ۲ | ۱۳ | ،، |
| یعنی آسمان شق نہیں ہو سکتا۔ | ممتنع الانشقاق | ۲ | ۱۴ | ،، |
| دوبارہ جنم لینا۔ روح کا ایک قالب سے دوسرے قالب میں داخل ہونا۔ | تناسخ | ۲ | ۱۵ | ،، |
| جمع ہے جسد کی بمعنی جسم۔ | اَجساد | ۱ | ۱۶ | ،، |
| موت سے قیامت تک کا زمانہ۔ | برزخ | ۲ | ۱۶ | ،، |
| گردش۔ دورہ۔ | تدویر | ۱ | ۱۷ | ،، |
| جمع عرض کی۔ وہ چیز جو دوسری چیز کے سبب قائم ہو۔ | اعراض | ۱ | ۱۹ | ،، |
| وہ شئے جس کا کوئی سبب اور باعث ہو۔ | معلول | ۲ | ۱۹ | ،، |
| نقل کیا گیا یعنی جو کچھ کتابوں میں درج ہو۔ | منقول | ۱ | ۲۰ | ،، |
| جسے عقل تسلیم کرے۔ | معقول | ،، | ،، | ،، |
| علم احکام شریعت کا۔ | فقہ | ۲ | ۲ | ،، |
| علم ریاضی کی ایک کتاب۔ | مجسطی | ۱ | ۲۲ | ۲۲ |

| صفحہ | شعر نمبر | مصرعہ | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|---|
| ۲۲ | ۲۲ | ۲ | اشارات و شفا | بوعلی سینا کی دو کتابوں کا نام۔ |
| " | ۲۳ | ۱ | قانون | علم طب کی ایک مشہور کتاب۔ |
| " | ۲۳ | ۲ | قاموس | لغت عربی کی ایک مشہور کتاب۔ |
| " | ۲۴ | ۱ | لون | رنگ۔ |
| " | " | " | بینندہ | دیکھنے والا۔ |
| " | ۲۴ | ۲ | دانندہ | جاننے والا۔ |
| " | ۲۵ | ۱ | نباتات | زمین سے پیدا ہونے والی اشیاء، گھاس پات وغیرہ۔ |
| " | ۲۵ | ۲ | جمادات | زمین سے نکلنے والی اشیاء۔ |
| " | ۲۶ | ۱ | اشراقی | جو باطن کی روشنی سے مکاشفہ سے پڑھتے پڑھاتے تھے۔ |
| " | ۲۶ | ۲ | مشائی | یہ ایک دوسرے کے پاس جا کر حال دریافت کرتے تھے۔ |
| " | ۲۷ | ۱ | سوفسطائی | وہ گروہ جس کی بنیاد وہم پر ہے اور حقائق سے علاقہ نہیں رکھتے۔ |
| " | ۲۷ | ۲ | معتزلی | وہ فرقہ جو خدا کے دیدار کا قائل نہیں۔ |
| " | ۲۸ | ۱ | جبری | وہ فرقہ جس کے نزدیک انسان مختار نہیں ہے۔ |
| " | ۲۸ | ۲ | قدری | وہ فرقہ جس کے نزدیک انسان صاحب اختیار ہو۔ |
| " | ۲۹ | ۱ | ملاحد | ملحد کی جمع۔ |

| معانی | الفاظ | مصرعہ | شعر نمبر | صفحہ |
|---|---|---|---|---|
| خدا کو مجسم ماننے والا گروہ۔ | وجودی | ۲ | ۲۹ | ۲۲ |
| خدا کو حاضر جاننے والا گروہ۔ | شہودی | // | // | // |
| علم ہندسہ و اشکال سے واقف۔ | مہندس | ۱ | ۳۰ | ۲۳ |
| خوگر۔ | مالوف | // | // | // |
| حساب جاننے والا۔ | محاسب | ۲ | ۳۰ | // |
| احوال غیب سے آگاہ۔ | جفّار | ۱ | ۳۱ | // |
| احوال گذشتہ اور آئندہ سے واقف۔ | رمّال | ۲ | ۳۱ | // |
| رمل کی اشکال کے نام۔ | خانہ کیسہ | ۱ | ۳۲ | // |
| | داخل خارج | // | // | // |
| ملنا۔ | قراں | ۱ | ۳۳ | // |
| ستارے۔ | مریخ وزحل | ۲ | ۳۳ | // |
| صورت دیکھ کر علامات دریافت کرنے کا علم۔ | علم قیافہ | ۱ | ۳۵ | // |
| علم طلسم جس کے ذریعہ اپنی روح کو دوسرے بدن میں لے جا سکے اور موہوم چیزوں کو لوگوں کو دکھلا سکیں۔ | سیمیا | ۱ | ۳۷ | // |
| وہم کی جمع۔ | موہومات | ۱ | ۳۷ | // |
| علم جس کے ذریعہ رانگ کو چاندی۔ اور تانبے کو سونا بنایا جا سکتا ہے۔ | کیمیا | ۲ | ۳۷ | // |

| صفحہ | شعرنمبر | مصرعہ | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|---|
| ۲۴ | ۳۹ | ۲ | نوافل | نفل کی جمع۔ |
| " | ۴۲ | ۱ | عروضی | علم عروض سے واقف شاعر۔ |
| " | ۴۳ | ۲ | مصحف | مراد قرآن سے۔ |
| " | ۴۴ | ۱ | زردشتی | زرتشت کے ہم خیال۔ |
| " | " | " | موبد | پیشوا آتش پرستوں کا۔ |
| " | ۴۴ | ۲ | ژند | نام کتاب زرتشت آتش پرست کا جسے وہ کہتا تھا کہ مجھ پر آسمان سے اُتری ہے۔ |
| " | " | " | تبعیت | پیروی۔ |
| " | ۴۶ | ۱ | نَغز | نادر۔ |
| " | ۴۷ | ۱ | العلم حجاب الاکبر | عُلم سب سے بڑا پردہ ہے۔ |
| " | ۲۷ | ۲ | بلہ | بیوقوف۔ |
| ۲۵ | ۵۱ | ۲ | ہیکل روم | نام بت خانہ کا روم میں۔ |
| " | ۵۳ | ۲ | اہل فطنت | ذہین اور عقلمند لوگ۔ |
| " | ۵۶ | ۲ | نکبت | ذلت و خواری۔ |
| ۲۶ | ۵۷ | ۲ | جرِ اثقال | وہ علم جس کے ذریعہ بھاری چیزیں بآسانی اُٹھائی جاسکیں۔ |
| " | ۵۹ | ۱ | سحبان | ایک مشہور عربی شاعر۔ |
| " | ۶۱ | ۱ | بیر | کنواں۔ |

| صفحہ | شعر نمبر | مصرعہ | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|---|
| ٢٦ | ٦٢ | ١ | تقویم | نجومیوں کی جنتری۔ |
| " | ٦٣ | ٢ | پور سینا | ایک حکیم کا نام۔ |
| " | ٦٥ | ١ | علم نیرنج | جادو کا علم۔ |
| ٢٧ | ٦٦ | ٢ | رجیم و لعنت | لعنت ملامت۔ |
| " | ٦٧ | ١ | ظلومٌ و جہولٌ | تاریکی اور جہالت والا۔ مراد انسان سے۔ |
| " | ٦٧ | ٢ | قوی بخت | خوش قسمت۔ |
| " | " | " | ضعیف الخلقت | جس کی پیدائش کمزور ہو۔ مراد انسان سے۔ |
| " | ٦٨ | ٢ | خرق عادت | کرامات۔ |
| " | ٧١ | ٢ | نوید بہجت | خوشخبری۔ |
| ٢٨ | ٧٥ | ٢ | زلف واژوں | اُلٹی ہوئی زلف۔ |
| " | ٧٨ | ١ | چاہ بابل | شہر بابل کا کنواں جس میں بعض لوگوں کے خیال کے مطابق ہاروت و ماروت دو فرشتے قید ہیں۔ |
| " | ٧٨ | ٢ | ہاروت | ایک فرشتہ کا نام۔ |
| " | ٨٣ | ١ | حمرت | سرخی۔ |
| ٢٩ | ٨٤ | ١ | لب پان خوردہ | پان کھائے ہوئے ہونٹ۔ |
| " | ٨٦ | ١ | سیلی | تمانچہ۔ |
| " | " | " | جعد | چوٹی۔ |
| " | ٨٨ | ٢ | تبختر | ناز و انداز۔ غرور |

| صفحہ | شعر نمبر | مصرع | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|---|
| ۲۹ | ۹۱ | ۲ | لا تنم قم | نہ سو اُٹھ۔ |
| ۳۰ | ۹۳ | ۲ | شیشۂ ساعت | ریت کی گھڑی۔ |
| " | ۹۵ | ۲ | شعلۂ جوّالہ | گرداگرد پھرنے والا شعلہ۔ |
| " | ۹۹ | ۱ | ادہم لیل | رات سے کنایہ ہے۔ |
| " | ۹۹ | ۲ | اشہب یوم | دن سے کنایہ ہے۔ |
| " | ۱۰۰ | ۱ | فلق | صبح کی سفیدی۔ |
| " | ۱۰۰ | ۲ | غُراب | کوّا۔ |
| ۳۱ | ۱۰۵ | ۱ | مشقی | وہ کاغذ جس پر خوشخطی کی مشق ہوتی ہے۔ |
| " | ۱۰۷ | ۱ | قُل ہونا | ختم ہونا۔ |
| " | ۱۰۸ | ۲ | کھرج دھیوت | راگ کی قسمیں۔ |
| " | ۱۰۹ | " | مغبچہ | مے فروش کا لڑکا۔ |
| " | ۱۱۰ | ۱-۲ | رام کلی دللت | راگنیوں کے نام۔ |
| ۳۲ | ۱۱۴ | ۱ | مرغانِ اولی اجنحہ | کنایہ ہے فرشتوں سے۔ |
| " | ۱۱۶ | ۱ | ناقوس | سنکھ۔ |
| ۳۳ | ۱۲۴ | ۱ | قامع کفر والحاد | کفر والحاد کا قلع قمع کرنے والا۔ |
| " | " | ۲ | ماحی شرک وبدعت | شرک و بدعت کو مٹانے والا۔ |
| " | ۱۲۵ | " | مجذوب | جذبہ سے بیحد متاثر۔ |

| صفحہ | شعر نمبر | مصرعہ | الفاظ | معانی |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| ۲۳ | ۱۲۸ | ۲ | أتممتُ علیکم | تمھارے اوپر تمام کریں۔ |
| ۲۴ | ۱۳۲ | ۱ | برجیس | مشتری ستارہ۔ |
| " | " | ۲ | ناھید | زہرہ۔ |
| " | ۱۳۴ | ۲ | اطلس | ریشمی سادہ کپڑا۔ |
| " | ۱۳۶ | ۱ | سدرہ | ساتویں آسمان پر ایک بیر کا درخت جس کے آگے حضرت جبرئیلؑ نہیں جا سکتے۔ |
| " | ۱۳۷ | ۱ | افضال | فضیلت۔ |
| " | " | " | بُرہان | دلیل۔ |
| ۲۵ | ۱۳۸ | ۲ | حضور و غیبت | موجودگی و غیر موجودگی۔ |
| " | ۱۳۹ | ۲ | موشگافی | باریکی۔ |
| " | ۱۴۱ | ۱ | ہوش و فرہنگ | عقل و ہوش۔ |
| " | ۱۴۴ | ۱ | عزم بالجزم | پختہ ارادہ۔ |
| " | ۱۴۵ | ۲ | عفّت | پارسائی و پرہیزگاری۔ |
| ۲۶ | ۱۴۸ | ۱ | عقرب | بچھو۔ |
| " | ۱۴۹ | ۲ | البرز | ایک مشہور پہاڑ۔ |
| " | ۱۵۳ | ۱ | حرز | پناہ کی جگہ۔ |
| " | ۱۵۵ | ۲ | ابر رفتار | ابر کی طرح دوڑنے والا۔ |
| " | " | " | جبل پیکر | پہاڑ کی ڈیل ڈول کا۔ |

| صفحہ | شعر نمبر | مصرعہ | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|---|
| ۳۶ | ۱۵۵ | ۲ | گردوں رفعت | آسمان کی طرح اونچا۔ |
| ۲۷ | ۱۵۶ | ۱ | خرطوم | سونڈ۔ |
| 〃 | 〃 | 〃 | طُرّہ لیلیٰ | لیلیٰ کی زلف۔ |
| 〃 | ۱۵۶ | ۲ | ساعد سلمیٰ | سلمیٰ ایک خوبصورت عورت کا نام۔اس کے بازو۔ |
| 〃 | ۱۶۱ | ۱ | گربہ | بلی۔ |
| 〃 | 〃 | 〃 | موش و گنجشک | چوہا اور گوریا۔ |
| 〃 | ۱۶۲ | 〃 | مہوس | کیمیاگر۔ |
| 〃 | 〃 | 〃 | دیت | معاوضہ۔ خوں بہا۔ |

# قصیدہ نمبر (۳)

| صفحہ | شعر نمبر | مصرعہ | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|---|
| ۳۸ | ۱ | ۲ | صریر | وہ آواز جو لکھتے وقت قلم سے پیدا ہوتی ہے۔ |
| ۳۹ | ۲ | ۲ | بم و زیر | راگ یا باجہ کی اونچی آواز۔ |
| 〃 | ۳ | ۲ | کلید | کُنجی۔ |
| 〃 | ۵ | ۲ | منقار | پرندوں کی چونچ۔ |
| 〃 | ۷ | ۲ | حصیر | چٹائی یا فرش |
| 〃 | ۸ | ۲ | شعیر | ایک اناج۔ |
| 〃 | ۹ | ۲ | سبحہ | تسبیح۔ |
| 〃 | 〃 | 〃 | تزویر | مکاری۔ دغابازی۔ فریب۔ |

| صفحہ | شعر نمبر | مصرعہ | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|---|
| ۴۰ | ۱۱ | ۲ | حریر | ریشمی کپڑا۔ |
| ״ | ۱۲ | ۱ | گلخن | آگ کی جگہ۔ |
| ״ | ۱۲ | ۲ | ابر مطیر | برسنے والا بادل۔ |
| ״ | ۱۳ | ۲ | سنگ یدہ | ایک ایسا پتھر جس پر بارش ہونے کی دُعا کا عمل پڑھ کر آسمان کی طرف دکھانے سے بارش شروع ہو جاتی ہے۔ |
| ״ | ۱۵ | ۲ | تنویر | روشنی۔ |
| ״ | ۱۶ | ۱ | شکر خندہ | مسکراہٹ۔ |
| ۴۱ | ۲۱ | ۲ | تاک و چنار | انگور اور چنار کا درخت۔ |
| ״ | ״ | ״ | بید انجیر | انجیر کا درخت۔ |
| ״ | ۲۴ | ۱ | سمیع و بصیر | سُننے اور دیکھنے والا۔ |
| ״ | ۲۴ | ۲ | اطہر و لطیف و خبیر | پاکیزہ اور نیکو کار اور خبر رکھنے والا۔ |
| ״ | ۲۵ | ۲ | عبیر | ایک خوشبو جو صندل، گلاب، زعفران اور مشک وغیرہ سے تیار ہوتی ہے۔ |
| ״ | ۲۶ | ۱ | حمل | ایک برج کا نام ہے۔ |
| ״ | ״ | ״ | حوت | بارہویں بُرج آسمان کا نام جو مچھلی کی شکل کا ہے۔ |

| صفحہ نمبر | شعر نمبر | مصرع | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|---|
| ۴۱ | ۲۷ | ۱ | جہات ستہ | شش جہت ۔ تمام عالم ۔ |
| " | ۲۸ | ۲ | صیام | روزہ ۔ |
| ۴۲ | ۲۹ | ۲ | شمس بازغہ | فلسفہ کی ایک کتاب کا نام ۔ |
| " | " | " | بدر منیر | میر حسن کی مشہور اُردو مثنوی ۔ |
| " | ۳۰ | ۱ | صغریٰ و کبریٰ | چھوٹا اور بڑا ۔ |
| " | ۳۱ | ۲ | لائے مے | شراب کی تلچھٹ ۔ |
| ۴۳ | ۳۸ | ۲ | فواق | ہچکی کا مرض ۔ |
| " | " | " | زحیر | پیچش کا مرض ۔ |
| " | ۳۹ | ۲ | رطوبت | تری ۔ نمی ۔ |
| " | " | " | تبخیر | بخار ۔ حرارت ۔ |
| " | ۴۵ | ۲ | تکسیر | ٹکڑے کرنا ۔ تعویذ لکھنے والوں کی اصطلاح میں کسی اسم کے عدد کو تعویذ کے خانوں میں اس طرح لکھنا کہ جس طرف سے شمار ہو برابر اُترے ۔ |
| ۴۴ | ۵۱ | ۲ | تسخیر | تابع کرنا ۔ |
| " | ۵۲ | ۲ | گنج خطیر | بہت بڑا خزانہ ۔ |
| " | ۵۳ | ۲ | ماہ منیر | روشن چاند ۔ |

| صفحہ | شعر نمبر | مصرعہ | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|---|
| ۴۵ | ۵۸ | ۱ | فربہ | موٹا۔ |
| ״ | ۶۱ | ۱ | تشاوروانی الامر | مشورہ کرو کام میں۔ |
| ۴۶ | ۶۵ | ۱ | توبیہ | بُرائی۔عیب۔ |
| ״ | ״ | ۲ | قطمیر | وہ کُتّا جو اصحاب کہف کے ساتھ تھا۔ |
| ״ | ۶۹ | ۱ | نسق | روشن۔دستور۔ |
| ۴۷ | ۷۲ | ۲ | نار سعیر | بھڑکی ہوئی آگ۔ |
| ״ | ۷۸ | ״ | خط منحنی | ٹیڑھا خط۔ |
| ״ | ۷۹ | ״ | اقلیدس | مشہور ریاضی داں۔ |
| ״ | ۸۰ | ۱ | ابن مقلہ | ایک بہترین خوشنویس کا نام جس نے خط نسخ ایجاد کیا۔ |
| ״ | ۸۲ | ۲ | عطارد | ایک ستارہ کا نام۔ |
| ۴۸ | ۸۳ | ״ | زرقا | وہ عورت جس کی آنکھیں سبز اور نیلی ہوں۔ نام ایک عربی عورت کا بڑی تیز نظر رکھنے والی |
| ״ | ۸۴ | ۲ | مسیر | سیر کرنے کی جگہ۔ |
| ״ | ۸۶ | ۱ | کجک | لوہے کا نوکدار آلہ جس سے ہاتھی ہانکا جاتا ہے جسے آنکس کہتے ہیں۔ |
| ״ | ۹۰ | ۱ | مطاع | تابعدار۔ |

| صفحہ | شعر نمبر | مصرعہ | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|---|
| ۴۸ | ۹۰ | ۲ | مؤید | تائید کرنے والا۔ |
| ۴۹ | ۹۲ | ۲ | آب غدیر | گڈھے یا تالاب کا پانی۔ |
| " | ۹۷ | ۲ | تدویر | گردش۔ دورہ۔ |

## قصیدہ نمبر (۴)

| صفحہ | شعر نمبر | مصرعہ | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|---|
| ۵۰ | ۵ | ۱ | عزلت | گوشہ نشینی۔ |
| " | ۷ | ۲ | ژالہ | اُولا۔ |
| ۵۱ | ۱۲ | " | طباشیر | بنسلوچن۔ |
| " | ۱۳ | ۱ | صدق و کذب | سچ اور جھوٹ۔ |
| ۵۲ | ۱۷ | ۲ | الماس | ہیرا۔ |
| " | " | " | بیندھنا | چھیدنا۔ گوندھنا۔ |
| " | ۱۹ | " | خرمُہرہ | گھونگھا۔ کوڑی۔ |
| " | ۲۱ | ۱ | نیساں | ایک مہینے کا نام جس میں بارش ہوتی ہے۔ |
| " | ۲۴ | ۱ | صدف | سیپی۔ |
| " | " | ۲ | بالیدہ | بڑھا ہوا۔ |
| ۵۲ | ۲۶ | ۱ | جدول | کنارہ۔ |

| صفحہ | شعر نمبر | مصرعہ | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|---|
| ۵۴ | ۳۶ | ۱ | مشتری | ستارے کا نام۔ |
| " | " | ۲ | سمرن | تسبیح - مالا۔ |
| " | ۳۸ | " | مسجد اقصیٰ | نام ہے بیت المقدس کا جو ملک شام میں ایک مسجد ہے۔ |
| " | ۴۲ | ۲ | اطبّا | طبیب کی جمع۔ |
| ۵۵ | ۴۴ | ۲ | ید بیضا | چمکتا ہوا ہاتھ۔ حضرت موسیٰؑ کا وہ جلا ہوا ہاتھ جسے بطور معجزہ باہر نکالتے تھے تو آفتاب کی طرح روشن ہو جاتا تھا۔ |
| " | ۴۹ | ۱ | فرّاش | مکان صاف کرنے والا۔ |
| " | " | " | جاروب | جھاڑو۔ |
| " | ۵۰ | ۱ | رنج و گزند | تکلیف و عذاب۔ |
| " | ۵۰ | ۲ | تبخالہ | چھالا جو بخار کے بعد ہونٹوں پر پڑ جاتا ہے۔ |
| ۵۶ | ۵۳ | ۱ | خنک | گھوڑا۔ |
| " | ۵۹ | ۲ | مرّیخ | ستارے کا نام۔ |
| " | ۶۰ | ۱ | عقیق | ایک سُرخ قیمتی پتھر کا نام۔ |
| ۵۷ | ۶۹ | ۲ | شب یلدا | اندھیری رات۔ |

# قصیدہ نمبر (۵)

| صفحہ | شعر نمبر | مصرعہ | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|---|
| ۵۸ | ۱ | ۲ | پرتو | روشنی۔ |
| " | ۵ | ۲ | دندان پانخوردہ | پان کھائے ہوئے دانت۔ |
| ۵۹ | ۱۰ | ۱ | چسپیدگی | لگاؤ۔ |
| " | ۱۲ | ۱ | روز علو جاہ | جاہ و مرتبہ کو بلند کرنے والا دن۔ |
| " | " | ۲ | بہجت فزا | مسرت بڑھانے والا۔ |
| " | ۱۳ | " | ثریا و سہا | ستاروں کا نام۔ |
| ۶۰ | ۱۸ | ۱ | سیمگوں | چاندی کی طرح |
| " | " | " | ایوان | محل۔ |
| " | " | " | سائبان | چھپر۔ |
| " | ۲۱ | ۲ | نار خلیل | حضرت خلیل اللہ کو آگ میں پھینکا گیا تھا۔ لیکن وہ آگ بحکم خدا گلستاں ہوگئی تھی۔ |
| " | " | " | آب بقا | وہ پانی جس کے استعمال سے انسان مرتا نہیں۔ |
| ۶۱ | ۲۴ | ۲ | روز وغا | لڑائی کے دن |
| " | " | " | بادپا | تیز چلنے والا گھوڑا۔ |
| " | ۲۹ | ۱ | شنجرف | ابنگر |

# قصیدہ نمبر (۶)

| صفحہ | شعر نمبر | مصرعہ | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|---|
| ۶۲ | ۱ | ۱ | نیرنگ | مکر و فریب۔ |
| " | " | " | محیل | مکار۔ حیلہ گر۔ |
| " | ۲ | ۱ | عیّار | چالاک۔ |
| " | ۲ | ۲ | زنبیل | تھیلی۔ جھولی۔ |
| " | ۳ | ۱ | توکل | بھروسہ کرنا۔ |
| " | ۳ | ۲ | فصیل | شہر پناہ۔ |
| " | ۵ | ۲ | آتشِ نمرود | نمرود ایک کافر بادشاہ تھا جس نے حضرت خلیل کو آگ میں پھنکوایا تھا۔ |
| " | " | " | گلستانِ خلیل | حضرت خلیل اللہ آگ میں پھینکے گئے تھے لیکن وہ آگ بحکم خدا گلستاں ہو گئی۔ |
| " | ۶ | ۲ | شہباز | ایک شکاری پرند جسے باز کہتے ہیں۔ |
| " | ۸ | ۲ | تحت ثریٰ | زمین کے نیچے۔ |
| ۶۳ | " | " | بخیل | کنجوس۔ |
| " | ۱۰ | ۲ | مزرعہ | کھیت۔ |
| " | ۱۲ | ۲ | جرِ ثقیل | ایک آلہ جس کے ذریعہ بڑے بڑے پتھر اوپر چڑھائے جاتے ہیں۔ |

| صفحہ | شعر نمبر | مصرعہ | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|---|
| ۶۳ | ۱۴ | ۲ | اجزائے دخانی | پگھل جانے والے اجزار۔ |
| " | " | " | تحلیل | حل کرنا۔ |
| " | ۱۷ | ۲ | اجمال | مختصر۔ خلاصہ۔ |
| ۶۴ | ۱۸ | ۲ | تاویل | بیان کرنا۔ |
| " | ۱۹ | ۲ | قال وقیل | بحث ومباحثہ۔ |
| " | ۲۳ | ۲ | رحیل | رحلت کرنے والا۔ |
| ۶۵ | ۲۷ | ۲ | کفیل | ذمّہ دار۔ ضامن۔ |
| " | ۲۸ | ۲ | ذکر جمیل | اچھے اعمال کا تذکرہ۔ |
| " | ۳۰ | ۲ | مندیل | عمامہ۔ پگڑی۔ |
| " | ۳۱ | ۲ | نخیل | درخت خرمہ کا۔ |
| " | ۳۲ | ۲ | تقبیل | قبول کرنے کی خواہش۔ |
| ۶۶ | ۳۴ | ۲ | قلزم ونیل | دریاؤں کے نام۔ |
| " | ۳۵ | ۲ | اکلیل | تاج۔ کلاہ۔ |
| " | ۳۷ | - | شکیل | خوبصورت۔ طرحدار۔ |
| " | ۳۸ | ۲ | تبجیل | عزّت کرنا۔ |
| " | ۳۹ | ۱ | شاہان سلف | گذشتہ شہنشاہانِ وقت۔ |
| " | " | " | تفضیل | بزرگی۔ فضیلت۔ |

| معانی | الفاظ | مصرعہ | شعر نمبر | صفحہ |
|---|---|---|---|---|
| تیمور کی اولاد۔ | آلِ تیمور | ۱ | ۴۰ | ۶۶ |
| حُسن حُسن کی طرف مائل ہوتا ہے۔ | الحسن الی الحسن یمیل | ۲ | ۴۲ | ” |
| حوالہ کرنا۔ سپرد کرنا۔ | تحویل | ۲ | ۴۳ | ” |
| ظلم۔ | تعدّی | ۱ | ۴۶ | ۶۷ |
| الائچی کا دانہ۔ | دانۂ ہیل | ۲ | ۴۸ | ” |
| کبوتر کے اُڑانے کے لئے جو سیٹی دی جاتی ہے۔ | زُفیل | ۲ | ۵۱ | ” |
| گھوڑے کی آواز۔ | صہیل | ۲ | ۵۲ | ” |
| بڑی ترہی جس سے بھاری بھرکم آواز نکلتی ہے۔ | بوق | ۱ | ۵۳ | ۶۸ |
| لڑائی کا میدان۔ | عرصۂ معرکہ | ۱ | ۵۶ | ” |
| جلدی کا کام۔ | کارِ تعجیل | ۲ | ۵۶ | ” |
| نام ایک فرشتہ کا جو روح کو قبض کرتا ہے۔ | عزرائیل | ” | ۵۹ | ” |
| مثال۔ | تمثیل | ” | ۶۰ | ” |
| ہابیل اور قابیل حضرت آدم کے دو بیٹے تھے۔ قابیل نے ہابیل کو قتل کر دیا تھا۔ | خونِ ہابیل | ” | ۶۲ | ۶۹ |

| صفحہ | شعر نمبر | مصرعہ | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|---|
| ٦٩ | ٦٣ | ٢ | عدیل | قدر اور مرتبہ میں برابر۔ |
| " | ٦٤ | " | میل | سلائی سُرمہ لگانے کی |
| " | ٦٦ | " | احلیل | حُلیہ میں آنا۔ صورت قبول کرنا۔ |
| " | ٦٨ | " | تطویل | دراز کرنا۔ |
| " | ٧٠ | ١ | ضلالت | گمراہی۔ |
| " | ٧٠ | ٢ | ذل | روش۔ |
| " | " | " | مزلت | پھسلنا۔ لغزش کرنا۔ پھسلنے کی جگہ۔ |

# قصیدہ نمبر (٧)

| صفحہ | شعر نمبر | مصرعہ | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|---|
| ٧٠ | ١ | ١ | ساون | ہندی سال کا چوتھا مہینہ۔ |
| " | " | " | شوّال | مسلمانوں کے دسویں مہینے کا نام۔ |
| " | ١ | ٢ | قدح کش | شراب پینے والا۔ |
| " | ٥ | ٢ | ممیز | تمیز کیا گیا۔ |
| " | " | " | کرۂ ناری | آگ کا کرہ |
| " | " | " | کرۂ مائی | پانی کا کرہ |

| صفحہ | شعر نمبر | مصرعہ | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|---|
| ۷۰ | ۷ | ۱ | قلزم عمان | ملک یمن کا ایک بڑا دریا۔ |
| ؍؍ | ۷ | ۲ | چشم نمائی کرنا | آنکھ دکھانا۔ |
| ۷۱ | ۱۲ | ۲ | تسبیح ریائی | مکروفریب کی تسبیح۔ |
| ۷۲ | ۱۸ | ۱ | قوس قزح | دھنک جو اکثر برسات میں آسمان کھلنے پر دکھائی دیتا ہے۔ |
| ؍؍ | ؍؍ | ؍؍ | وسمہ | نیل کی پتی جس سے بالوں کو سیاہ کرتے ہیں۔ |
| ۷۳ | ۲۷ | ۱ | کروی شکل | گول چیز کی شکل۔ اصطلاحاً دنیا کا نقشہ جو گیند کی صورت ہوتا ہے۔ |
| ؍؍ | ۲۹ | ۲ | بہائی و سنائی | مشہور فارسی شعراء۔ |
| ۷۴ | ۳۷ | ۱ | سیمرغ | ایک پرند۔ |
| ؍؍ | ۴۰ | ۲ | سنائی | ایک فارسی شاعر۔ |

